# پاکستانی فوج کے خونی پنجے سے فرار

## ایک قیدی کی کہانی جسے فوجی قاتل دستے نے قتل کرنے کیلئے قطار میں کھڑا کیا۔۔۔مگر اللہ کو کچھ اور ہی منظور تھا۔

میں چند قدم ہی دوڑا تھا کہ پیچھے سے ایک فوجی نے پنجابی زبان میں پکارا کہ نس گیا ہے (یعنی بھاگ گیا ہے)۔بس اللہ نے ہمت دی اور میں بیس پچیس قدم آگے نکل چکا تھا۔اس کے ساتھ ہی میں نے تیز بھاگنا شروع کر دیا تو اچانک پیچھے سے اس نے فائر شروع کر دیا۔اللہ کی شان تھی کہ میں ہر فائر کے ساتھ نیچے گرتا اور پھر دوبارہ اٹھتا۔آخر میں، میں نے سوچا کہ کھڑے ہو کر بھاگنا ضروری تو نہیں لیٹ کر (یعنی کرالنگ کرتے ہوئے چلے جاؤ۔بڑی مشکلات کا سامنا کرتے ہوئے میں کبھی پیٹ کے بل کبھی گھٹنوں کے بل ان جھاڑیوں میں گھسٹتا ہوا میں ان کی پہنچ سے دور نکل چکا تھا۔میرے پاس کوئی گھڑی وغیرہ تو نہیں تھی کہ وقت کا تعین کر سکتا لیکن اندازاً دس یا پندرہ منٹ کا سفر طے کیا ہو گا کہ فائرنگ اور چیخوں کی آوازیں آنا شروع ہو گئیں۔میں سمجھ گیا کہ ساتھیوں کو شہید کر دیا گیا ہے اور انہیں اسی جنگل میں چھوڑ دیا جائے گا۔پاکستانی فوجیوں نے اپنی گاڑی سٹارٹ کی اور چل پڑے۔میں نے سوچا کہ اگر میں یہاں سے دوبارہ اُن ساتھیوں کے پاس جاتا ہوں تو یہ آئی ایس آئی والے بہت ظالم لوگ ہیں۔ان کی نظر میں تو میں شہید ہو چکا تھا۔اگر میں وہاں جاتا تو کیا پتہ کہ وہ وہیں بیٹھے ہوں اور مجھے بھی اس ویران جنگل میں شہید کر دیں اور میرے بیوی بچوں تک کو میرا علم نہ ہو۔اس لیے کہ میرے بچے ایک اجنبی شہر میں کرائے کے مکان میں رہتے تھے اور اگر میں اس جنگل میں شہید ہو جاتا تو کسی کو میرا پتہ نہ چلتا۔لوگ یہی سمجھتے رہتے کہ میں ابھی تک جیل میں ہی ہوں۔

جیل میں جو لوگ مجاہدین کی خدمت کرتے ہوئے پکڑے گئے تھے ان پر مجاہدین سے بھی زیادہ سختی کی جاتی تھی۔اب میں نے یہ فیصلہ کیا کہ یہ بھی میرے مسلمان بھائی ہیں۔ابھی اپنے نکلنے کا راستہ تلاش کرتا ہوں، پھر واپسی پر ان کو لینے آ جاؤں گا۔یہ سوچ کر میں نے وہاں سے آگے چلنا شروع کر دیا۔فوجیوں نے ہمیں پولیس والے کالے رنگ کے سویٹر دے رکھے تھے۔جیل سے چلتے وقت انہوں نے وہ سویٹر سارے ساتھیوں سے اتروا لیے۔میں اُن سب میں بہت کمزور تھا۔میں نے ان سے کہا کہ مجھے یہ سویٹر پہنے رہنے دو تو ان میں سے ایک جو تھوڑا نرم دل تھا اس نے کہا کہ ٹھیک ہے تم سویٹر پہنے رکھو۔اس کے علاوہ میں نے ایک کے اوپر دوسری شلوار پہن رکھی تھی۔اوپر والی شلوار کا رنگ سفید تھا اور نیچے والی اس چادر کے رنگ کی تھی۔میں نے اوپر والی شلوار کو اتار کر نیچے پہن لیا اور نیچے والی شلوار کو اس کے اوپر پہن لیا۔اس کے بعد میں نے اپنی قمیص کے دامن کو سویٹر کے اندر کر کے کرالنگ شروع کر دی۔تھوڑا آگے گیا تو کیا دیکھتا ہوں کہ ایک طرف سے بہت سے جانور آ رہے ہیں۔میں دوبارہ پریشان ہو گیا اور میں نے دل میں کہا کہ یا اللہ ان درندہ صفت پاکستانی فوجیوں سے تو میں بچ کر آ گیا ہوں، اب ان جنگلی درندوں سے بھی مجھے بچا لے۔پھر میں نے دل میں کہا کہ یہ بھی تو اللہ کی مخلوق ہیں اور تم بھی اللہ کی مخلوق ہو۔اللہ دیکھ رہا ہے اور اللہ ہر چیز پر قادر ہے۔میں یہی سوچ رہا تھا کہ جانور ذرا آگے نکل گئے۔میں نے سوچا کہ اب میں ان کے پیچھے سے نکل سکتا ہوں لیکن جیسے ہی میں نے نکلنے کی کوشش کی تو ایک خنزیر کو اپنی طرف آتے ہوئے دیکھا۔میں پھر پریشان ہو گیا کہ اب اس کے ساتھ کیا کروں لیکن اللہ جو چاہتا ہے وہی ہوتا ہے۔وہ بھی اللہ ہی کی مخلوق تھی۔میں نے اللہ تعالیٰ سے کہا کہ یا اللہ میں جنگل سے پناہ نہیں چاہتا، مجھے تیری پناہ چاہیے۔اس دوران وہ جانور جو میری طرف بڑھ رہا تھا تو اللہ گواہ ہے کہ میں نے اس جانور کو اشارے سے دوسرے جانوروں کے پیچھے جانے کو کہا تو اس نے ایسا ہی کیا۔جب وہ مجھ سے آگے چلا گیا تو میں بھی تھوڑے فاصلے پر ان کے پیچھے چل پڑا تا کہ کوئی اگر راستے میں گھات لگائے بیٹھا ہو تو وہ ان جانوروں کو دیکھ کر ڈر جائے گا اور میں اس جانوروں کے ریوڑ میں اس کی نظروں سے اوجھل ہو جاؤں گا۔بیس منٹ تک میں ان جانوروں کے پیچھے چلتا رہا یہاں تک کہ آگے ایک دریا آ گیا۔جانوروں کا ریوڑ دریا کی طرف بڑھا تو میں دوسری طرف نکل گیا۔میں جنگل سے نکلنے کی کوشش کر رہا تھا لیکن کچھ اندازہ نہیں ہو رہا تھا کہ یہ کتنا لمبا اور کتنا چوڑا ہے۔تقریباً صبح تین بجے کا وقت ہو گا اور میں جنگل میں پھر رہا تھا اور نکلنے کی پوری کوشش کر رہا تھا۔چلتے چلتے میں ایک ایسی جگہ پر پہنچا جہاں جھاڑیاں تھوڑی سی کم تھیں۔وہاں میں نے کھڑے ہو کر آگے کی طرف دیکھنا شروع کیا تو مجھے رات کے اندھیرے میں دور گاڑیوں کی مدھم روشنی اور آواز سنائی دی۔میں نے کہا کہ اللہ میرے ساتھ ہے اور میں نے سڑک تک پہنچنے کی کوشش شروع کر دی۔آخر کار بہت دیر چلنے کے بعد میں سڑک تک پہنچ گیا۔رات کے وقت سڑک پر گاڑیاں بھی کم ہوتی ہیں اور میری کوشش یہی تھی کہ کوئی گاڑی والا میری طرف متوجہ نہ ہو۔جب دائیں طرف سے گاڑی آ رہی ہوتی تھی تو میں سڑک کے بائیں طرف چلا جاتا اور جب بائیں طرف سے آتی تو میں دائیں طرف ہو جاتا۔کبھی کبھی میں سڑک سے نیچے اتر کر چلنا شروع کر دیتا اور جب رستے میں کوئی رکاوٹ آ جاتی تو میں واپس سڑک پر چڑھ آتا۔اس دوران میں نے دیکھا کہ ایک سائیکل والا پیٹرول پمپ سے نکل رہا تھا۔جب وہ سڑک کے درمیان میں پہنچا تو میں دوڑ کر اس کی طرف بڑھا۔میرے ایک ہاتھ میں اس وقت بھی ہتھکڑی بندھی ہوئی تھی، پاؤں میں جوتیاں بھی نہیں تھیں اور کانٹے چُبھ چُبھ کر پاؤں شدید زخمی ہو چکے تھے۔میں نے اس سائیکل والے سے پوچھا کہ بھائی کیا ادھر پاس میں کوئی گھر

وغیرہ ہیں تو اس نے کہا کہ ہاں آگے دائیں طرف بھی گھر ہیں اور بائیں طرف بھی گھر ہیں۔میں نے اس سے کہا کہ کچھ لوگوں نے میرے ساتھ ظلم کیا ہے۔مہربانی فرما کر تم اللہ کی رضا کے لیے مجھے اس سائیکل پر ان سامنے والے گھروں تک چھوڑ آؤ۔اس نے جلدی سے سائیکل کھڑی کی اور کہا کہ پمپ میں خان جی کھڑے ہیں، میں ان سے کہہ دیتا ہوں تو وہ تمہیں پہنچا دیں گے۔میں نے پوچھا کون سے خان جی؟ ساتھ ہی جب میں نے پٹرول پمپ کی طرف دیکھا تو وہاں پولیس کی ایک گاڑی کھڑی نظر آئی۔میں نے اس سے کہا کہ انہی ظالموں سے تو میں بھاگ کر آرہا ہوں۔پھر میں فوراً سڑک سے نیچے کود گیا اور دوبارہ سڑک پر نہیں آیا۔رات کا وقت تھا اور میں سڑک کے نیچے کنارے پر چلتا رہا۔آگے ایک چھوٹا سا قبرستان آیا۔اس وقت تک میں بہت تھک چکا تھا لہٰذا میں نے اس قبرستان میں تقریباً بیس منٹ آرام کیا اور پھر دوبارہ چلنا شروع کر دیا۔تھوڑا آگے چلا تو قریب ہی میں نے ایک سنگ مرمر بنانے والا کارخانہ دیکھا جس کا گندا پانی راستے میں کھڑا تھا۔تھکاوٹ کی وجہ سے میں کارخانے کے گندے پانی اور زمین میں فرق نہیں کر پایا۔زمین سمجھ کر جب میں نے اس گندے پانی میں قدم رکھا تو میرے پاؤں اور کپڑے اور بھی گندے ہو گئے۔اس گندے پانی کے اندر چھوٹی چھوٹی کنکریاں بھی پڑی تھیں جن کے چبھنے سے میرے ننگے پاؤں مزید زخمی ہو گئے۔ تھوڑا آگے جانے کے بعد ایک پُل آیا تو میں نے سوچا کہ اگر میں پُل کو اوپر سے پار کرتا ہوں تو وہ ظالم پیچھے کھڑے ہیں۔ہوسکتا ہے کہ وہ مجھے دوبارہ گرفتار کر لیں۔اسی لیے میں نے پُل کو نیچے سے پار کیا اور سڑک کی دوسری طرف چلنا شروع کر دیا۔وہاں سڑک کے کنارے خواتین کی انتظار گاہ تھی اور مجھے چھوٹے پیشاب کی بہت حاجت ہو رہی تھی۔ وہیں سڑک کے کنارے پر میں نے پیشاب کی حاجت کو پورا کیا اور قریب ہی ایک چھوٹا سا راستہ سڑک سے نیچے اتر رہا تھا جس پر میں نے چلنا شروع کر دیا۔تھوڑا آگے جانے کے بعد ایک چھوٹی سی دیوار آئی جس کی دونوں جانب گھر تھے۔جب میں نے دیوار کو پھلانگنے کی کوشش کی تو دونوں اطراف سے کتے بھونکنے لگے۔میں نے سوچا کہ شاید ان لوگوں کی دشمنیاں ہوں جس کی وجہ سے انہوں نے کتے پال رکھے ہیں۔میں وہاں سے واپس لوٹ آیا۔سخت اندھیرا تھا اور کھیت کالے کالے نظر آرہے تھے۔میں نے ایک کھیت پر ہاتھ مارا تو معلوم ہوا کہ وہ شلغم کا کھیت تھا۔وہ کھیت بہت بڑا تھا اور اس میں کافی سفر طے ہوسکتا تھا لیکن میں نے اس لیے سفر نہ کیا کہ یہ فصل خراب ہو جائے گی اور ایسا نہ ہو کہ اس کا خراب ہونا اللہ کی ناراضگی کا سبب بن جائے۔اب میرے پاؤں سن ہونے کی وجہ سے درد بھی نہیں کر رہے تھے۔میں اسی جگہ بیٹھ گیا اور تقریباً آدھے گھنٹے کے بعد صبح کی اذانیں شروع ہوئیں تو ہر جانب سے اذانوں کی آوازیں آنی شروع ہو گئیں۔ایک طرف سے اذان کی آوازیں زیادہ آرہی تھیں تو میں نے محسوس کیا کہ اس طرف بستی یا کوئی شہر ہے۔دوسری طرف ایک یا دو اذانیں ہوئیں تو میں نے دل میں کہا کہ اس جانب راستہ تھوڑا معلوم ہوتا ہے سو جہاں سے کم اذانوں کی آواز آرہی تھی اسی طرف جانا چاہیے۔وہاں لوگ بھی کم ہوں گے اور جہاں سے زیادہ اذانوں کی آوازیں آرہی ہیں تو وہاں لوگ بھی زیادہ ہوں گے۔شاید وہاں ظالم (isi) کے لوگ بھی ہوں اور وہ مجھے دوبارہ گرفتار کر لیں۔جب تھوڑی سی روشنی ہوئی اور راستہ نظر آنے لگا تو میں نے چلنا شروع کر دیا۔راستے میں ایک سفید ریش بزرگ ملے جو دیکھنے میں بہت اچھے معلوم ہوتے تھے۔میں نے کہا بابا السلام علیکم۔انہوں نے جواب دیا کہ وعلیکم السلام اور پوچھا کہ بیٹا کیا کر رہے ہو؟ انہوں نے مجھ سے اس انداز میں پوچھا کہ جیسے وہ مجھے پہلے سے جانتے ہوں۔میں نے کہا کہ بابا میں مسافر ہوں اور اسی طرح کچھ لوگوں نے میرے ساتھ بہت ظلم کیا ہے۔کیا آپ میری کچھ مدد کریں گے؟ انہوں نے کہا کہ میرے حجرے میں اور بھی بہت سے مہمان موجود ہیں۔میں قضائے حاجت کے لیے جا رہا ہوں۔تم ادھر ہی رکو، میں تھوڑی دیر میں واپس آتا ہوں۔اللہ خیر کرے گا۔ میں نے کہا کہ اگر آپ کے حجرے میں اور بھی مہمان ہیں تو میں ان کے ساتھ نہیں رہ سکتا۔کیوں کہ اگر وہ میری یہ حالت دیکھ لیں تو شاید ان میں سے کوئی آئی ایس آئی کا جاسوس ہو اور مجھے پھر ان ظالموں کے حوالے کر دے۔چونکہ ان لوگوں نے میرے ساتھ بہت ظلم کیا ہے اور مجھ میں دوبارہ ان کا ظلم برداشت کرنے کی ہمت نہیں ہے۔میں نے کہا کہ بابا کیا یہاں کسی زمیندار کا گھر ہے جہاں میں چلا جاؤں ؟انہوں نے ایک طرف اشارہ کر کے کہا کہ اس طرف ایک زمیندار کا گھر ہے جہاں اسکا حجرہ بھی ہے اور وہ بہت اچھا آدمی ہے۔میں نے بزرگ کا شکریہ ادا کیا اور اس طرف چلنا شروع کر دیا۔راستے میں تین منہ والے کانٹے تھے جو میرے پاؤں کو زخمی کر رہے تھے۔جب میں اس زمیندار کے گھر پہنچا تو اس کے گھر اور حجرے دونوں کو تالہ لگا ہوا تھا۔اس نے گھر میں دو کتے پالے ہوئے تھے، ایک چھوٹا تھا اور ایک بڑا۔چھوٹے کتے نے مجھے دیکھ کر بھونکنا شروع کر دیا تو میں وہاں سے بھی واپس لوٹ آیا۔مجھے کچھ سمجھ میں نہیں آرہا تھا۔بس سامنے ایک پہاڑ کا دامن نظر آرہا تھا تو میں نے اسی کی طرف چلنا شروع کر دیا۔کچھ آگے جانے کے بعد مجھے کافی سارے خیمے نظر آئے۔میں نے سوچا کہ شاید پھر کوئی پاکستانی فوج کا کیمپ آگیا ہے۔ابھی روشنی پوری طرح نہیں ہوئی تھی لہٰذا میں اسی جگہ بیٹھ گیا۔تھوڑی دیر بعد دیکھا کہ ایک عورت خیمے سے نکل کر دوسرے خیمے میں داخل ہو رہی ہے جس سے میرے دل میں خیال آیا کہ شاید یہ خانہ بدوشوں کی بستی ہے۔یہ خانہ بدوش لوگ دل کے بھی نرم ہوتے ہیں اور مسافر کی خدمت بھی کرتے ہیں۔جب میں وہاں ان خیموں کے پاس پہنچا تو ایک چھوٹا سالڑکا نماز پڑھ رہا تھا۔جب وہ نماز سے فارغ ہوا تو میں نے اس سے پوچھا کہ بیٹا گھر میں کوئی ہے؟ تو

اس نے کہا کہ جی میرے چچا گھر میں ہیں۔ میں نے کہا کہ ذرا بلاؤ ان کو؟ اس کا چچا باہر نکلا تو وہ ایک ٹانگ سے معذور افغانستان کا پرانا مجاہد تھا۔ وہ مجھ تک پہنچنے کے لیے اترائی میں اتر رہے تھے تو میں نے کہا کہ چچا جان آپ تکلیف نہ کریں، میں خود وہاں آجاتا ہوں۔ جب میں اس کے قریب گیا تو کھڑے کھڑے صرف اتنا کہا کہ مجھے مجاہد ہونے کے شک میں ان ظالم پاکستانی فوجیوں نے پکڑا تھا اور پھر میرے اوپر بہت ظلم کیا۔ میں ان کی قید سے بھاگ کر آرہا ہوں۔ یہ سن کر اس شخص نے میرا بہت اکرام کیا۔ جلدی سے پانی پلایا اور چائے اور کھانا بھی منگوایا۔ پھر گرم پانی لاکر میرے پاؤں کو بھی دھویا اور جو کانٹے میرے پاؤں میں چُبھے ہوئے تھے ان کو بھی باہر نکالا۔ اس نے میرے ساتھ بہت ہمدردی کا مظاہرہ کیا۔ اللہ اس کو دنیا و آخرت دونوں میں اجر سے نوازے (آمین)۔ اس نے مجھے کپڑے، ٹوپی، چادر اور پہننے کے لیے جوتیاں بھی دیں۔ اس نے کہا کہ میں بہت غریب ہوں اور میں نے ان عورتوں سے تھوڑا تھوڑا چندہ جمع کیا ہے۔ یہ ساڑھے تین سو (350) روپے ہیں، یہ اپنے پاس رکھ لو۔ پھر میں نے اس سے پوچھا کہ چچا جان یہ کونسا علاقہ ہے؟ اس نے کہا کہ یہ نوشہرہ کا علاقہ ہے اور اس جگہ کو امان گڑھ کالونی کہتے ہیں۔ میں نے اس سے پوچھا کہ اب میں کیا کروں تو اس نے کہا کہ تم ایسا کرو کہ یہاں سے چلنا شروع کردو۔ وہاں آگے جاکر ویگن گاڑیاں کھڑی ہوتی ہیں، ان سے کہو کہ میں نے نوشہرہ جانا ہے۔ نوشہرہ پہنچ کر تم جہاں جانا چاہو، جاسکتے ہو۔ اگر کسی نے پوچھا کہ کون ہو تو کہنا کہ خانہ بدوش ہوں اور یہاں پر میری بھیڑ بکریاں ہیں جن کے لیے دوائی لینے جارہا ہوں۔ وہ واپس گھر چلے گئے اور میں نے اسی راستے پر چلنا شروع کردیا جس پر چل کر میں یہاں آیا تھا۔ لیکن اس بار میرا حلیہ بدل چکا تھا۔ اس شخص نے مجھے کپڑے تو پرانے دیے تھے لیکن اس وقت ان میں بہت مزا اور سکون محسوس ہو رہا تھا اور اس لباس نے مجھے بہت فائدہ دیا۔ پھر میں اسی جگہ تک چل کر آیا جہاں ان ظالم فوجیوں نے گاڑی کو سڑک سے نیچے کچے میں اتارا تھا۔ اس خانہ بدوش نے مجھے ایک لاٹھی دی تھی جس کے سہارے میں چل رہا تھا کیوں کہ میرے پاؤں سوجھ چکے تھے۔ وہاں سے میں گاڑی میں بیٹھا جس نے دس روپے لے کر مجھے نوشہرہ پہنچادیا۔ نوشہرہ سے میں چارسدہ کی گاڑی میں سوار ہوا جہاں میری پھوپھی رہتی تھیں اور پھر چارسدہ اڈے سے ڈاٹسن میں بیٹھ کر آخر کار میں ان کے گھر پہنچ گیا۔ وہاں پہنچ کر میں نے آرام کیا اور وہیں رات بھی گزاری۔ پھر سب رشتے داروں کو بھی پتہ چل گیا کہ میں واپس آگیا ہوں۔ وہاں جیل میں وہ ظالم پاکستانی فوجی کہتے تھے کہ تمہاری ماں، بہن، بھائیوں سب کو گرفتار کرکے یہاں لائے ہیں۔ میں ان سے کہتا تھا یہ تم لوگ ٹھیک نہیں کر رہے ہو، اُن کو کیوں ستا رہے ہو؟ انہوں نے کیا گناہ کیا ہے؟ وہ تو مظلوم ہیں! لیکن بات کرنے پر وہ گالیاں دیتے تھے۔ انہوں نے میرے اوپر بہت ظلم کیے لیکن اللہ نے مجھ پر بہت بڑا احسان کیا کہ مجھے ان ظالم پاکستانی فوجیوں کی قید سے رہائی دلائی۔ جتنے بھی ساتھی قید میں ہیں ان کے ساتھ ہر طرح کا ظلم ہو رہا ہے۔ ایسے ایسے مظالم ہو رہے ہیں کہ میری زبان ان مظالم کو بیان کرنے سے قاصر ہے اور اس وقت میں یہی سوچ رہا ہوتا تھا کہ بس اب ان پر اللہ کا عذاب آئے گا۔ ان فوجیوں نے ہمارے ساتھ اتنا ظلم کیا لیکن اس کے باوجود اللہ کے ہاں میری زندگی کا وقت ابھی باقی تھا اور ان خنزیروں اور بدبختوں کو اللہ نے ذلیل کرنا تھا۔ اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے مجھے صحیح سلامت دوبارہ اپنے گھر پہنچادیا کیوں کہ زندگی اور موت اللہ تعالیٰ کے ہاتھ میں ہے۔ پھر میں نے ان لوگوں سے رابطہ کیا جن کے شک میں مجھے گرفتار کیا گیا تھا لیکن وہ نہیں مان رہے تھے۔ پھر میں خود چل کر ان کے پاس آیا کیوں کہ وہ میرے علاقے کے لوگ تھے۔ میں نے ان سے رابطہ کیا اور یہاں تک اللہ تعالیٰ نے مجھے خیریت سے پہنچادیا۔

سوال! اچھا آپ یہ بتائیں کہ پاکستانی فوجیوں کی جیل میں آپ لوگوں کا کھانا پینا کیسا ہوتا تھا؟ کس قسم کا کھانا وہ لوگ آپ کو دیتے تھے؟

جواب! کھانا پینا تو وہ لوگ دیتے تھے لیکن اتنا کھانا دیتے تھے کہ بس جینے کے لیے کافی ہو۔ پورے ہفتے میں ایک چھوٹا سا پھل کا ٹکڑا دیتے تھے اور اس کے علاوہ روزانہ ہمیں زیادہ تر دال دی جاتی تھی۔

سوال! اچھا جب وہ لوگ آپ سے مل رہے تھے تو انکا اخلاقی طرز عمل کیسا تھا؟ کس انداز میں وہ آپ سے بات کرتے تھے؟

جواب! میں نے چودہ ماہ میں ان کی شکلیں نہیں دیکھیں کیوں کہ انہوں نے کالے نقاب پہنے ہوتے تھے جس میں آنکھیں، ناک اور منہ کے لیے سوراخ ہوتا تھا۔ پاکستانی فوج والے ظالم لوگ ہیں اور عزتوں کے لٹیرے ہیں۔ اگر کوئی کہے کہ یہ قانون ہے تو قانون میں تو ایسا نہیں ہوتا۔ قانون میں تو انسان کے حقوق بھی ہوتے ہیں۔ یہ کونسا قانون ہے کہ جس میں فوجی نے آتے ساتھ ہی چاقو سے میرے کپڑے کاٹ کر مجھے برہنہ کردیا۔ اس بداخلاقی کے عمل میں وہ کسی عورت یا کسی بزرگ کا لحاظ نہیں کرتے تھے اور ان کی درندگی کی کوئی حد نہیں تھی۔ جس تہہ خانے میں مجھے رکھا گیا تھا اس سے اوپر والی منزل میں مسلمان خواتین کو رکھا گیا تھا۔ جب ان کی بے حرمتی یا ریمانڈ کرتے تو ان کے چیخنے چلانے کی آواز میں نیچے تہہ خانے میں سنتا تھا۔ میرے دوسرے ساتھیوں کو جس کمرے میں سزا دی جاتی وہ میرے ساتھ والا کمرہ تھا جن کی چیخیں سن کر میری نیند چلی جاتی تھی۔ ان کو ہمارے قریب اس لیے مارا جاتا تھا کہ ان ساتھیوں کے چیخنے چلانے کی وجہ سے ہمیں ذہنی اذیت پہنچے۔ صرف مجھے ہی نہیں بلکہ بہت سے لوگوں کو فوجیوں نے بغیر کسی قصور کے پکڑ رکھا تھا۔ یہ بھوکے فوجی صرف 75 ڈالر ماہانہ تنخواہ کے عوض مجھ جیسے کئی بے گناہوں کو پکڑ کر مارتے تھے اور اپنے امریکی خداؤں کو خوش کرنے کے لیے ہمیں

دہشت گرد کہتے اور ہر طرح کا ظلم وستم ہمارے ساتھ روا رکھتے تھے۔

سوال! اچھا جیل میں آپ لوگوں کو عبادت کی کوئی سہولت میسر تھی یعنی آپ اپنی مرضی سے عبادت کرسکتے تھے یا نہیں؟

جواب! نہیں بالکل نہیں۔ہم اپنی مرضی سے عبادت بالکل نہیں کرسکتے تھے کیوں کہ ایک دن جب میرا ریمانڈ ختم ہوا تو میں نے نماز کے لیے نیت باندھی۔اسی اثناء میں سنتری آ گیا اور کہا کہ نماز بعد میں پڑھنا، پہلے چلو میرے ساتھ تمہاری تفتیش ہے۔ مجھے نماز توڑ کر اس کے ساتھ جانا پڑا۔یعنی وہاں ہر کام میں ہماری مرضی اور اللہ کا قانون نہیں چل سکتا تھا،صرف انہی کا کالا قانون چلتا تھا۔جب ہم ان فوجیوں سے کہتے تھے کہ تھوڑا گزارا کیا کرو تو کہتے تھے کہ چپ کرو اور یہ بکواس بھی کیا کرتے تھے کہ تمہارا خدا تمہیں ہم سے چھڑا کر دکھائے۔

سوال! جتنا وقت آپ نے جیل میں گزارا، کیا اس عرصے میں آپ نے اپنے گھر والوں سے خود یا کسی اور ذریعے سے کسی قسم کا رابطہ کیا؟ یا کسی دوست، رشتہ دار نے آپ کی خیریت دریافت کی؟

جواب! نہیں ان چودہ ماہ میں کسی کو یہاں تک بھی پتہ نہ تھا کہ میں کدھر ہوں۔کوئی میرے گھر والوں کو کہتا تھا کہ میں فلاں جگہ پر مر چکا ہوں اور اخبار میں آیا ہے۔کوئی کہتا کہ فلاں جگہ پر نامعلوم افراد کی لاشیں پڑی ہیں جن کی پہچان نہیں ہو رہی تو گھر والے کہتے تھے کہ انہی میں یہ بھی ہوگا۔کسی اور جگہ پر کوئی لاش پڑی ہوتی اور اس کو دفنا دیا جاتا تو گھر والے یہی سمجھتے کہ شاید یہ میری لاش ہو۔مختصر یہ کہ میرا کسی کو کچھ پتہ نہ تھا کہ میں کہاں ہوں۔

سوال: ان ساری سختیوں اور پریشانیوں کے بعد اب آزاد زندگی میں کیسا محسوس کر رہے ہیں اور مستقبل میں کیا کرنے کا ارادہ ہے؟

جواب: انشاء اللہ اب میرا اپنا بھی یہی ارادہ ہے اور میں اپنے بھائیوں، دوستوں ،اولاد اور گھر والوں کو بھی یہی کہنا چاہتا ہوں کہ ان ظالم پاکستانی فوجیوں کے ظلم کی وجہ سے ہر آدمی اس بات پر مجبور ہو گیا ہے کہ وہ اسلحہ اٹھائے۔لوگ بہت مجبوری کی وجہ سے یہ اسلحہ اٹھاتے ہیں۔ان ظالموں نے ہمیں بھی اسلحہ اٹھانے پر مجبور کر دیا ہے اور اب اللہ کے دین کی خاطر میں بھی اسلحہ اٹھاؤں گا۔انشاء اللہ میری اولاد کے ہاتھ میں بھی تمہیں اسلحہ نظر آئے گا اور ہماری آنے والی نسلیں بھی ان کفار (مرتدین) اور یہودیوں کے ایجنٹوں کے خلاف آخری سانس تک لڑتی رہیں گی۔

سوال: اور وہ لوگ جن کے ساتھ ظلم ہوا ہے یا اس ظالمانہ نظام کے تحت ان پر مقدمات چل رہے ہیں، ان کو آپ کیا پیغام دینا چاہتے ہیں؟

جواب: میرا تو یہی پیغام ہے کہ جتنے مظالم وہاں عقوبت خانوں میں ہوتے ہیں، ان مظالم اور ان کفریہ قوانین کے سامنے کسی قسم کے انصاف کی توقع نہیں کی جاسکتی۔جیل سے باہر لوگوں کو پتہ نہیں چلتا کہ وہاں اندر کیا ہو رہا ہے۔جیل سے باہر آنے کے بعد میں نے لوگوں کو اندر کے حالات سے باخبر کیا۔سب لوگ یہی سمجھتے تھے کہ جتنے بھی لاپتہ قیدی ہیں وہ سب جیلوں میں قید ہیں۔لیکن ایسا ہرگز نہیں ہے، یہ ظالم پاکستانی فوجی اسی طرح ان قیدیوں کو راتوں رات نکال کر شہید کر دیتے ہیں۔میرا یہ خیال ہے کہ جو بھی قیدی رہا ہو کر آئے ہیں یا جن سے ہماری باتیں ہوتی تھیں، ان سب کا یہی ارادہ تھا کہ جب تک ہمارے جسم میں جان ہے ہم کفر اور اس کے حواریوں کے خلاف لڑتے رہیں گے انشاء اللہ۔

سوال: اچھا پاکستان کی حکومت یہ کہتی رہی ہے کہ ان کی جیلوں میں کوئی عورت یا بچہ قید نہیں ہے۔کیا آپ نے کسی بچے یا عورت کو اُن کی جیلوں میں دیکھا ہے؟

جواب: جی بالکل میں نے فوجیوں کی قید میں عورتیں اور بچے دیکھے ہیں۔مجھے ابھی بھی وہ جگہیں یاد ہیں جہاں ان کو قید کر کے رکھا گیا ہے اور ان پر جو مظالم ہوتے ہیں، ان سب کو میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے۔میرے ساتھ والے کمرے میں جو ساتھی تھے ان کی عورتوں کو بھی گرفتار کیا تھا۔سوات کے ساتھیوں کو بھی گرفتار کر کے لایا گیا تھا، اسی طرح بلوچستان، وزیرستان اور عرب ساتھی بھی قید خانے میں موجود تھے۔ایک عرب ساتھی بتا رہے تھے کہ جب ان کی پیدائش متوقع تھی تو اس وقت ان کی والدہ بیت اللہ کا طواف کر رہی تھیں۔اس وقت میرے والد نے یہ بات کہی تھی کہ یا تو یہ بچہ بہت نیک سیرت ہوگا یا بہت گناہ گار ہوگا اور کہا کہ الحمدللہ میں آج اللہ کے کلمے کی سربلندی کی خاطر پاکستان کی جیل میں قید ہوں۔وہ کھلے الفاظ میں یہ کہتا تھا کہ اے پاکستان کی حکومت ہماری تم سے کوئی جنگ نہیں۔ہم دوسرے ملکوں سے آئے ہوئے مجاہدین صرف افغانستان میں جہاد کرتے ہیں لیکن جب وہاں سے واپس لوٹتے ہیں تو پاکستان کی ایجنسیاں ہمیں گرفتار کر لیتی ہیں اور چند ڈالروں کے عوض دوسرے ممالک کے سفارتخانوں کو بیچ دیتی ہیں۔

سوال: اچھا آپ کا نام کیا ہے اور آپ کس علاقے کے رہنے والے ہیں؟

جواب: میں جس نام سے زیادہ جانا جاتا ہوں وہ بلال ہے۔سارے ساتھی میرا رنگ کالا ہونے کی وجہ سے مجھے بلال کہتے ہیں۔میرا اصل نام شیر عالم ہے اور مہمند ایجنسی کے علاقے انبار کا رہنے والا ہوں۔میں راولپنڈی میں مزدوری کرتا تھا اور میرے بچے اب اسی علاقے مہمند میں ہیں۔میں یہاں آیا ہوں تاکہ اپنے ساتھیوں کو اپنی واپسی کی خبر اور کارگزاری سنا سکوں یہاں سب لوگ میرے اپنے رشتے دار اور طالبان ہیں

بقیہ صفحہ ۴۰ پر

# جمہوری نظام حکومت، اسلامی نظام حکومت کی ضد ہے

شیخ الحدیث حضرت مولانا نورالھدیٰ صاحب دامت برکاتہم العالیہ

جمہوریت کہتی ہے کہ جمہوری نظام میں عوام ہی سب حاکم اور قانون ساز ہے اور تمام مقدمات میں عوام ہی فیصلہ کا اختیار رکھتے ہیں پس اس نظام کی حقیقت یہ ہے کہ عوام کی بات کو نہ کوئی رد کرسکتا ہے اور نہ ہی کوئی مؤخر کرسکتا ہے۔ عوام ہی کا فیصلہ قطعی اور عوام کی رائے محترم ہے، اور عوام کی طرف ہی رجوع ہوگا۔ عوام کی رائے مقدس ہے اور عوام کی اختیار کی ہوئی پالیسی ہی لازم ہے عوام کی رائے محترم ہے، اور عوام کا فیصلہ ہی انصاف ہے، جس چیز کو عوام منظور کرے وہ قانون ہے اور جس کو عوام مسترد کرے وہ مسترد ہوگا ۔جس چیز کو عوام حلال قرار دے وہ حلال ہوگا اور جس کو عوام حرام قرار دے وہ حرام ہوگا اور جس قانون، نظام اور شریعت پر عوام راضی ہو وہ ہی معتبر ہوگا اس کے علاوہ جو چیز ہے تو اس کی کوئی حیثیت، کوئی قیمت، کوئی وزن نہیں ہوگا اگر چہ وہ اللہ رب العالمین کی طرف سے نازل شدہ قوی دین اور شرعی حکم ہی کیوں نہ ہو۔

اور یہ شعار (یعنی عوام کیلئے عوام کی حکومت) یہ جمہوری نظام کا مغز، اس کی حقیقت، اس کا محور اور چکی کا وہ مدار ہے جس پر جمہوریت کا ہر فیصلہ اور حکم چلتا ہے۔ اور اس کے بغیر جمہوریت کا کوئی وجود نہیں ہوسکتا۔ یہ وہ جمہوری دین ہے جس کی تعظیم علی الاعلان روزِ روشن کی جاتی ہے۔ اور یہ وہ دین ہے جس کے مفکرین اور داعی ساری مخلوق پر اس کا رنگ جمانے کی کوشش کرتے ہیں اور ہم فی الواقع اس کا مشاہدہ و معاینہ کرتے رہتے ہیں۔

پس جمہوریت (اپنی مختلف تفسیروں و تعبیروں کے ساتھ) کچھ بنیادوں پر قائم ہے جس کے کچھ اہم نقاط کو ہم ذیل میں مختصراً بیان کریں گے۔

(۱) جمہوریت کی بنیاد اس بات پر ہے کہ عوام ہی اقتدار و اختیار کا منبع ہیں (عوام ہی حاکمِ اعلیٰ اور قانون ساز ہے)۔ دوسرے الفاظ میں ہم یوں بھی کہہ سکتے ہیں کہ جمہوریت میں مقتدر اعلیٰ انسان ہی ہوتا ہے اللہ پاک کی ذات نہیں۔ یعنی قانون سازی اور حلال و حرام کرنے کی جہت عوام، انسان اور مخلوق ہی پوجنے والی ذات ،معبود ذات، معبود ذات اور اطاعت کے لائق ذات بن جاتی ہے اللہ تعالیٰ کی ذات نہیں ۔اور عین کفر و شرک اور گمراہی ہے کیونکہ یہ صورتِ اصول دین اور توحید کی ضد ہے اور کمزور، جاہل انسان کو اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے ساتھ، اللہ تعالیٰ کی خاص صفات میں شریک کرنے کو متضمین ہے اور وہ خاص صفت اقتدار اعلیٰ اور قانون سازی ہے (جو صرف اللہ تعالیٰ کی صفت ہے) فرمان الٰہی ہے: ﴿ان الحکم الا للہ أمر الا تعبدوا الا ایاہ ﴾ یعنی ''حکم خدا ہی کا ہے۔ اس نے یہ حکم دیا ہے کہ بجز اس کے اور کسی کی عبادت مت کرو''۔ (یوسف ۴۰) اور فرمایا: ﴿لا یشرك فی حکمه أحداً﴾ ''اور نہ اللہ تعالیٰ کسی کو اپنے حکم میں شریک کرتا ہے'' (کہف ۲۶)۔ اور فرمایا: ﴿وما اختلفتم فیه من شیء فحکمه الی اللہ ﴾ یعنی اگر تم کسی چیز میں مختلف ہوجاؤ تو اس کا فیصلہ اللہ کی طرف لوٹاؤ۔ عوام، جمہور یا کثرت کی طرف نہیں۔ فرمانِ خداوندی ہے: ﴿أفحکم الجاھلیة یبغون ومن أحسن من اللہ لقوم یوقنون ﴾ یعنی یہ لوگ کیا پھر زمانہ جاہلیت کا فیصلہ چاہتے ہیں، اور فیصلہ کرنے میں اللہ سے کون اچھا ہوگا یقین رکھنے والوں کے نزدیک، المائدہ ۵۰) اور فرمایا: ﴿افغیر اللہ أبتغی حکما وھو الذی أنزل الیکم الکتاب مفصلا ﴾ تو کیا اللہ کے سوا کسی اور فیصلہ کرنے والے کو تلاش کروں حالانکہ وہ ایسا ہے کہ اس نے ایک کتاب کامل تمہارے پاس بھیج دی ہے اس کی یہ حالت ہے کہ اس کے مضامین خوب صاف صاف بیان کئے گئے ہیں، الانعام ۱۱۴)

اور فرمانِ باری ہے: ﴿ان لھم شرکاء شرعوا لھم من الذین مالم یأذن به اللہ ﴾ ''اور کیا ان کے کچھ شریک ہیں جنہوں نے ان کیلئے ایسا دین مقرر کردیا ہے جس کی خدا نے اجازت نہیں دی'' شوریٰ ۱۱۴)۔ پس جو لوگ اللہ تعالیٰ کے امر کے بغیر فیصلہ کرتے ہیں ان کو اللہ تعالیٰ نے شرکاء اور اللہ تعالیٰ کا ہم پلہ قرار دیا ہے۔ فرمان خداوندی ہے ﴿وأن احکم بینھم بما أنزلله ولا تتبع أھوائھم واحذرھم أن یفتنوك عن بعض ماأنزل اللہ الیك ﴾ اور ہم حکم دیتے ہیں کہ آپ ان کے باہمی معاملات میں بھیجی ہوئی کتاب کے موافق فیصلہ فرمایا کیجئے اور ان کی خواہشوں پر عمل درآمد نہ کیجئے اور ان سے یعنی ان کی اس بات سے احتیاط رکھئے کہ وہ آپ کو خدا تعالیٰ کی بھیجے ہوئے کسی حکم سے بھی بچلا دیں۔ مائدہ ۴۹) اور فرمان خداوندی ہے ﴿اتخذأ أحبارھم ورھبانھم أربابامن دون اللہ ﴾ انہوں نے خدا کو چھوڑ کر اپنے علماء اور مشائخ کو رب بنا رکھا ہے۔ التوبہ ۳۱)۔ حضرت عدی بن خاتم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ وہ جب نبی کریم ﷺ کے پاس حاضر ہوئے (اس وقت وہ نصرانی تھے) تو آپ ﷺ کو اس آیت کی تلاوت کرتے ہوئے سنا ﴿اتخذأ أحبارھم ..... الخ ﴾ یعنی ''انہوں نے خدا کو چھوڑ کر اپنے علماء اور مشائخ کو رب بنا رکھا ہے''

فرماتے ہیں کہ میں عرض کیا کہ ہم تو علماء و احبار کی پوجا نہیں کرتے تھے۔ فرمایا کیا ایسی بات نہ تھی کہ اللہ تعالیٰ کی حلال کی ہوئی چیز کو جب علماء و احبار حرام قرار دیتے تھے تو تم اس کو حرام سمجھتے تھے اور اللہ کی حرام کی ہوئی چیز کو جب وہ حلال قرار دیتے تھے تو تم اس کو حلال سمجھتے تھے، میں نے عرض کیا ایسا تو ضرور ہوتا تھا۔ فرمایا یہی ان کی عبادت تھی ۔حضرت عدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عبادت کو صرف دعا، رکوع وغیرہ معانی و مطالب میں محصور جانا اس لئے آپ ﷺ نے فرمایا یہی تو ان کی عبادت تھی۔

سید قطب رحمہ اللہ فرماتے ہیں "تحقیق تمام اراضی نظاموں میں لوگوں نے اللہ تعالیٰ کے علاوہ ایک دوسرے کو خدا بنایا ہوا ہے، اور فرماتے ہیں الوہیت کی سب سے واضح خصوصیت بندوں کو تابعدار کرنا، ان کیلئے ضابط حیات بنانا اور ان کیلئے ایک میزان قائم کرنا۔ پس اگر کوئی اپنی ذات کیلئے ان خصوصیات میں سے کسی خصوصیت کا مدعی ہو (اور اپنی ذات کیلئے کسی خصوصیت کا دعویٰ کرے) تو اس نے اپنی ذات کیلئے الوہیت کی سب سے واضح خصوصیات میں سے کسی خصوصیت کا دعویٰ کیا ہے اور لوگوں کیلئے اللہ تعالیٰ کے بجائے خود خدا بن بیٹھا ہے۔

مزید فرماتے ہیں یقیناً کسی چیز کو حلال اور حرام کرنے کا حق صرف اکیلے اللہ تعالیٰ کی ذات کو ہے اور کسی فردِ بشر کو یہ حق حاصل نہیں۔ نہ کسی فرد کو، نہ کسی جماعت کو، نہ کسی گروہ کو اور نہ ہی تمام انسانوں کو الا یہ کہ اس کے پاس اللہ تعالیٰ کی طرف سے کوئی دلیل و حجت ہو اور اللہ تعالیٰ کی شریعت کے موافق ہو"۔ (انتھی کلامہ)

(۲) جمہوریت کی بنیاد دین وعقیدہ کی آزادی پر ہے (اور مذہب وعقیدہ سے بیزاری پر ہے) پس جمہوری نظام میں ہر شخص کو آزادی حاصل رہے کہ وہ جو چاہے عقیدہ رکھے اور جو چاہے مذہب اختیار کرے، جب چاہے جس دین وملت کی طف لوٹ جائے، اگر چہ اس کا یہ لوٹنا اللہ تعالیٰ کے دین سے نکلنے اور الحاد اور غیر اللہ کی عبادت کی طرف ہی کیوں نہ ہو (وہ بالکل آزاد ومختار ہے جو چاہے کرے) اور یہ ایسی بات ہے کہ جس کے باطل اور فاسد ہونے اور بہت سی شرعی نصوص کے معارف ومخالف ہونے میں کوئی شک نہیں۔ پس اگر کوئی مسلمان اپنے دین سے کفر کی طرف لوٹ جائے اور مرتد ہو جائے تو اسلام میں اس کا حکم یہ ہے کہ اس کو قتل کر دیا جائے۔ جیسا کہ بخاری شریف کی روایت کردہ حدیث میں ہے "جو مسلمان اپنے دین کو بدل ڈالے (مرتد ہو جائے) اس کو قتل کر ڈالو"۔ حدیث میں یہ نہیں کہ اس کو اپنے حال پر چھوڑ دو بلکہ اس کو قتل کرنے کا حکم ہے۔ پس مرتد کو نہ امان دینا صحیح ہے، نہ اس کیلئے کوئی عہد رہے اور نہ ہی اس کیلئے کوئی قربت ہے۔ اللہ تعالیٰ کے دین میں اس کیلئے صرف وہ راستے ہیں یا توبہ کرے (اور اپنی دین کی طرف لوٹ آئے) یا اس کو قتل کر دیا جائے۔

(۳) جمہوریت کی بنیاد اس بات پر ہے کہ فیصلہ کرنا اور قانون سازی کرنا صرف عوام کا کام ہے، اپنے تمام خصوصیات نزاعات کا فیصلہ عوام ہی کرے گی۔ چنانچہ اگر حاکم ومحکوم کے درمیان کسی بھی طرح کا نزاع اور اختلاف ہو جائے تو ہم دیکھتے ہیں کہ دونوں فریق ایک دوسرے کو عوامی قانون کی طرف رجوع کرنے اور اس پر فیصلہ کرنے کا مشورہ دیتے ہیں تا کہ فریقین میں واقع ہونے والے اختلافات ونزاع کا جمہوری قانون کے ذریعے تصفیہ کیا جائے اور یہ بات بھی توحید کے ان اصولوں کے منافی ہے اور مباہن ہے جس میں یہ طے ہے کہ تمام نزاعات واختلافات اور جھگڑوں میں فیصلہ کرنے والی ذات صرف اللہ تعالیٰ کی ہے اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی نہیں۔ فرمان خداوندی ہے ﴿وما اختلفتم فیه من شیء فحکمه الی الله﴾ اور جس بات میں جھگڑا کرتے ہو تم لوگ کوئی چیز اس کا فیصلہ ہے اللہ تعالیٰ کے حوالے۔ ہود ۱۰) اور جمہوریت کہتی ہے کہ اگر تمہارا کسی چیز میں کوئی اختلاف ہو جائے تو اس کا فیصلہ عوام کرے گی عوام کے علاوہ کوئی اور نہیں کر سکتا۔

فرمان خداوندی ہے ﴿یا أیها الذین آمنوا أطیعوا الله وأطیعوا الرسول وأولی الأمر منکم فان تنازعتم فی شیء فردوہ الی الله والرسول ان کنتم تؤمنون بالله والیوم الآخر﴾ ،اے ایمان والو! حکم مانو اللہ کا اور حکم مانو رسول کا اور حاکموں کا جو تم میں سے ہوں پھر اگر جھگڑ پڑو کسی چیز میں تو اس کی رجوع کرو اللہ اور رسول کی طرف اگر یقین رکھتے ہو اللہ پر اور قیامت کے دن پر۔ النساء ۵۷)

ابن القیم رحمہ اللہ اپنی کتاب "اعلام الموقعین" میں فرماتے ہیں "اللہ تعالیٰ نے اس آیت میں اپنے تنازعات اور اختلافات کو اللہ اور رسول کی طرف لوٹانا منفی ہو جاتا ہے ضرورة انشفاء الملزم وم لا تنفاء الآخر انتھی اور یقیناً اپنے مقدمے کو عوام کے پاس یا اللہ کے ماسوا کسی اور طرف لیے جانے کا ارادہ کرنا شریعت کی نظر میں طاغوت کے پاس لے جانے کی طرح ہے جس کا انکار کرنا واجب ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے ﴿ألم تر الی الذین یزعمون أنهم آمنوا بما أنزل الیك وما أنزل من قبلك یریدون أن یتحاکموا الی الطاغوت وقد أمروا أن یکفروا به﴾ ، کیا تو نے نہ دیکھا ان کو جو دعویٰ کرتے ہیں کہ ایمان لائے اس پر جو اترا میری طرف اور اترا تجھ سے پہلے، چاہتے ہیں کہ قضیہ لے جائیں شیطان کی طرف اور حکم ہو چکا ہے ان کو کہ اس کو نہ مانیں (النساء ۶۰)۔ پس اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے اپنے مقدمے کا فیصلہ کرنے کیلئے طاغوت اور طاغوتی قانون کی طرف جانے کا صرف ارادہ کرنے والے کے ایمان کو زعم اور صرف زبانی دعویٰ قرار دیا ہے جس کی کوئی حقیقت نہ ہو۔ اور اللہ تعالیٰ کی شریعت کے علاوہ ہر قانون، یا ہر وہ حکم جو اللہ کی طرف سے نازل کردہ نہ ہو وہ طاغوت کے حکم میں ہے جس کا انکار کرنا واجب ہے۔

(۴) جمہوریت کی بنیاد آزادی رائے پر ہے۔ چاہے وہ اظہار رائے کیسی ہی کیوں نہ ہو، اگر چہ اللہ تعالیٰ کی ذات اور دینی شعائر پر کیچڑ ہی کیوں نہ اچھالا جائے۔ جمہوریت میں کوئی چیز ایسی مقدس نہیں ہوتی جس پر تبصرہ وتنقید جائز نہ ہو یا اس پر کیچڑ نہ اچھالا جائے۔ فرمان باری تعالیٰ ہے ﴿لا یحب الله الجهر بالسوء من القول الا من ظلم﴾ اللہ تعالیٰ کو پسند نہیں کسی کی بری بات کا ظاہر کرنا مگر جس پر ظلم ہوا ہو (النساء ۱۴۸) اور فرمان خداوندی ہے ﴿ولئن سألتهم لیقولن انما کنا نخوض ونلعب قل أبالله وآیاته ورسوله کنتم تستهزؤن لا تعتذروا قد کفرتم بعد ایمانکم ان نعف عن طائفة منکم نعذب طائفة﴾ اور اگر تم ان سے پوچھے تو وہ کہیں گے ہم تو بات چیت کرتے تھے اور دل لگی تو کیا اللہ سے اور اس کے حکموں سے اور اس کے رسول سے تم ٹھٹھ کرتے تھے، بہانے مت بناؤ تم تو کافر ہو گئے اظہار ایمان کے پیچھے اگر ہم معاف کر دیں گے تم میں سے بعضوں کو تو البتہ عذاب بھی دیں

گے بعضوں کو(التوبہ)

(۵) جمہوریت کی بنیاد اس بات پر ہے کہ دین کو حکومت، سیاست اور زندگی سے الگ کیا جائے۔ پس اللہ تعالیٰ کیلئے صرف اتنی چیز ہے کہ کسی عبادت گاہ اور کسی کونے میں اس کی عبادت کی جائے، اس کے علاوہ ضروریات زندگی، سیاست، اقتصادیات، اجتماعی امور وغیرہ یہ عوامی خصوصیات ہیں (اس میں عوام جیسے چاہے وہ کریں، دین کا اس میں کوئی گزر نہیں) فرمانِ الٰہی ہے: ﴿فقالوا هذالله بزعمهم وهذالشركافما كان لشركائهم فلا يصل الى الله وما كان لله فهو يصل الى شركائهم ساء مايحكمون﴾۔ پھر کہتے ہیں یہ حصہ اللہ تعالیٰ کا ہے اپنے خیال میں اور یہ ہمارے شریکوں کا ہے سو جو حصہ ان کے شریکوں کا ہے وہ تو نہیں پہنچتا اللہ کی طرف اور جو اللہ کا ہے وہ پہنچ جاتا ہے ان کی شریکوں کی طرف کیا ہی برا انصاف کرتے ہیں (الانعام)۔ ان کے اس قول کا فساد اور بطلان اور اس کے قائل کا کفر بالکل واضح ہے کیونکہ یہ انکار کو متضمن ہے جیسا کہ بالکل معلوم بات ہے پس یہ دین کے ان نصوص کا صریح انکار ہے جس میں واضح طور پر بتلایا گیا ہے کہ اسلام حکومت و سیاست فیصلہ کرنے اور قانون سازی وغیرہ ہر جگہ ملحوظ رکھا جائے گا اور اسلام صرف چند عبادات یا چند عمارات میں محصور و محدود نہیں اور اس میں کوئی شک نہیں کہ یہ اللہ تعالیٰ کے دین کے ساتھ صریح کفر ہے جیسا کہ فرمان الٰہی ہے: ﴿افتؤمنون ببعض الكتاب وتكفرون ببعض فما جزاء من يفعل ذلك الا خزى فى الحياة الدنيا ويوم القيامة يردون الى اشد العذاب﴾۔ تو کیا مانتے ہو بعض کتاب اور نہیں مانتے بعض کو سو کوئی سزا نہیں اس کی جو تم میں یہ کام کرتا ہے مگر رسوائی دنیا کی زندگی میں اور قیامت کے دن پہنچائے جاویں سخت سے سخت عذاب میں (البقرہ) اور فرمایا: ﴿ويقولون نؤمن ببعض ونكفرو ببعض ويريدون ان يتخذو ا بين ذلك سبيلا اولئك هم الكافرون حقا واعتد نا للكافرين عذابامهينا﴾۔ اور کہتے ہیں ہم مانتے ہیں بعضوں کو اور نہیں مانتے ہیں بعضوں کو اور چاہتے ہیں کہ نکالیں اس کی بیچ میں راہ ایسے لوگ وہی ہے اصل کافر اور ہم نے تیار کر رکھا کافروں کے واسطے ذلت کا عذاب۔ (النساء)

(۶) جمہوریت کی بنیاد اس بات پر ہے کہ تمام گروہ اور سیاسی جماعتیں وغیرہ اپنی تشکیل میں آزاد ہے یہ جماعتیں جو عقیدہ خیالات اور اخلاقیات چاہیں رکھیں ان کو مکمل آزادی حاصل ہے اور یہ بنیاد شرعاً باطل ہے اور اس کی کئی وجوہات ہیں

الف: یہ اپنے رضامندی اور خوشی سے بغیر کسی زبردستی کے ان گروہوں اور جماعتوں کے کفریہ اور شرکیہ رجحانات کے شرعی ہونے کے اعتراف کو متضمن ہے اور ان جماعتوں اور پارٹیوں کا اپنے باطل فساد اور کفر کا لوگوں اور شہروں میں پھیلانے کو جائز سمجھنے کا اقرار ہے اور یہ بات ان بہت سے شرعی نصوص کے خلاف اور مباہن ہے جو یہ ثابت کرتی ہے کہ کفر اور برائی سے انکار اور ان کو بدلنے کا معاملہ کیا جائے ان کے شرعی ہونے کا اقرار اور اعتراف نہ کیا جائے فرمان خداوندی ہے: ﴿وقاتلوا هم حتىٰ لاتكون فتنة ويكون الدين كله لله﴾۔ اور لڑو ان سے یہاں تک کہ نہ رہے باقی فساد اور حکم رہے خدا تعالیٰ ہی کا (التوبہ)

امام ابن تیمیہؒ فرماتے ہیں ہر وہ جماعت جو اسلام کے ظاہری متواتر ضوابط و قوانین کی پابندی سے احتراز کرے ان سے جہاد کرنا واجب ہے تاکہ دین تمام کے تمام ایک اللہ کیلئے ہو جائے۔

ب: اپنی رضامندی اور خوشی سے ان کافر جماعتوں کو شرعی سمجھنے کا اعتراف کرنا یہ رضا بالکفر کو متضمن ہے اگرچہ اپنے منہ سے اس کا اظہار نہ کرے اور کفر پر راضی ہونا بھی کفر ہے فرمان خداوندی ہے ﴿وقد نزل عليكم فى الكتاب ان اذا سمعتم ايت الله يكفربها ويستهزء بها فلا تقعدوا معهم حتىٰ يخضو افى حديث غيره انكم اذا مثلهم ان الله جامع المنافقين والكافرين فى جهنم جميعا﴾۔ اور حکم اتار چکا تم پر قرآن میں کہ جب سنوں اللہ کی آیتوں پر انکار ہوتے اور ہنسی ہوتے تو نہ بیٹھوں ان کیساتھ یہاں تک کہ مشغول ہوں کسی دوسری بات میں نہیں تو تم بھی انہیں جیسے ہو گئے اللہ اکٹھا کریگا منافقوں کو اور کافروں کو دوزخ میں ایک جگہ (النساء)

جمہوریت کی بنیاد اس بات پر ہے کہ اکثریت کی موقف کا اعتبار کیا جائے اور جس بات پر اکثریت جمع ہو جائے اس کو اختیار کیا جائے اگرچہ اکثریت باطل گمراہی صریح کفر پر ہی کیوں جمع نہ ہو پھر بھی اسی کو اختیار کیا جائے گا پس جمہوریت کی نظر میں حق بات جس پر کسی طرح کی گرفت کرنا یا تنقید کرنا جائز ہی نہیں وہی ہے جس کو اکثریت طے کرے اور جس پر اکثریت جمع ہوں اس کے علاوہ نہیں اور یہ بنیاد ہی باطل اور قطعی طور پر غلط ہے اور وہ اس طرح کہ اسلام کی نظر میں حق وہ ہے جو کتاب اللہ اور سنت کے موافق ہو چاہے اسکے ماننے والے کم ہو یا زیادہ اور جو بات جو قانون کتاب و سنت کے مخالف ہو وہ باطل ہے اگرچہ روئی زمین کے تمام انسان اس کی حق میں کیوں نہ ہو فرمان خداوندی ہے۔ ﴿وان تطع اكثر من فى الارض يضلوك عن سبيل الله ان يتبعون الا الظن وان هم الا يظنون﴾۔ اور اگر تو کہنا مانے گا اکثر ان لوگوں کا جو دنیا میں ہیں تو تجھ کو بہکا دیں گے اللہ کی راہ سے وہ سب تو چلتے ہیں اپنے خیال پر اور سب اٹکل ہی دوڑاتے ہیں (الانعام) پس یہ آیت اس بات پر دلالت کرتی ہے روئے زمین پر اکثریت کی اتباع و پیروی کرنا یہ اللہ تعالیٰ کے راستے گمراہ ہو جانا ہے کیونکہ اکثریت تو گمراہی پر جمع ہے اور تعالیٰ پر ایمان نہیں رکھتے الا یہ کہ اس کے ساتھ دوسرے خداؤں کو شریک گردانتے ہیں۔

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ نے عمر بن میمون سے فرمایا لوگوں کی اکثریت نے ہی تو جماعت کو چھوڑا ہے اور جماعت اہل سنت تو وہی ہے جو حق کے موافق ہوا گر چہ کیلئے ایک شخص ہی اس کی پیروی و اتباع کرنے والا ہو۔

(ماخوذ از کتاب: اہل حق و باطل فرقوں کا معیار تکفیر)




# میرا جہادی سفر

مجاہد خراسانی

مجھے بچپن سے جہاد پر جانے کا شوق تھا۔۔ میں ایک تعلیم یافتہ گھرانے سے تعلق رکھتا ہو اس لیے گھر کی طرف سے قتال پر جانے کی اجازت نہیں ہے۔۔ 2011 کو حافظ بلال شمالی وزیرستان میں ایک امریکی ڈرون حملے میں شہید ہوئے۔۔ بلال رحمہ اللہ کافی خوش اخلاق انسان تھے، آپ ایک دیندار گھرانے سے تعلق رکھتے تھے، بلال میرے بچپن کے دوست، مطلب مجھ سے عمر میں کچھ سال بڑے تھے پر میں جب چھوٹا تھا تب اکثر میں اسے تنگ کرتا تو وہ میرے پیچھے بھاگتا۔۔۔ ایسے خوبصورت واقعات میرے ذہن میں قید ہیں۔۔۔ جب آپ شہید ہوئے تو مجھے کچھ احساس نہیں ہوا کیونکہ آپ شمالی وزیرستان میں شہید ہوئے تھے۔ پہلے میں بھی باقی پاکستانیو کی طرح وزیرستانی مجاہدین اور وزیرستان میں بسنے والے مجاہدین کو نہیں مانتا تھا۔۔۔ ہم کہتے تھے کہ وہاں کونسے مجاہدین ہے وہاں تو دہشت گرد ہیں۔۔ وغیرہ۔ وغیرہ۔۔۔ آپ کی شہادت کے چند دن بعد مجھے اپنے والد کے ساتھ گاؤں جانا ہوا۔۔ مجھے اپنے ایک کزن نے کہا کہ بلال شہید ہوا ہے، میں نے کہا کہ کیسا شہید۔ وزیرستان میں کونسے شہید ہے؟؟؟ وغیرہ۔۔۔ میں صرف افغان جہاد کو مانتا تھا۔۔۔ میں قوم پرستی کے جال میں ابھی تک پھنسا تھا۔۔۔ بلال رحمہ اللہ خود حقانی نیٹ ورک سے وابستہ تھے۔۔۔ آپ اپنے مجاہدین ساتھیو کے ساتھ افغانستان جارہے تھے کہ امریکی جاسوس طیاروں نے نشانہ بنایا اور آپ اپنے چند مجاہد ساتھیو کے ساتھ شہادت کے اعلی رتبے پر سرفراز ہوگئے۔۔ آپ کے ساتھ شہید ہونے والے باقی مجاہدین بھی آپکی طرح تعلیم یافتہ گھرانو سے تھے۔ آپ کے ساتھ شہید ہونے والے 6 یا 7 مجاہدین بھی کالج اور یونیورسٹی کے طالب علم تھے۔۔۔ ۔۔۔ امت مسلمہ پر طرف سے کفار، منافقین، مرتدین ٹوٹ پڑے ہیں ۔۔ میں جب بھی جہادی ویڈیوز دیکھتا،، ویڈیو میں مظلوم مسلمانوں کی آہیں سنتا۔۔ تو ایک طرف غصہ سے لال پیلا ہوتا تو دوسری جانب رو رو کر برا حال ہوتا۔۔ امت کا درد میرے سینے آگ کی طرح بڑک رہا تھا۔۔ بس وقت گزرتا گیا اور سال 2013 مجھے بھی اللہ نے جہاد پر جانے کی توفیق عطا فرمائی۔۔ میں نے کافی تحقیق کے بعد شمالی وزیرستان جانے کا فیصلہ کیا اور وہاں کسی افغانی مجاہدین سے ملنا تھا۔۔ 2013 کے ایک مہینے کہ ایک صبح میں گھر سے بیسہ، سامان پیک کرکے نکلا۔۔ سردی موسم کا آخری مہینہ تھا۔۔ ٹیکسی نہیں ملی تو پیدل کافی فیصلہ طے کیا۔۔ پھر وہاں آگے ایک بس ملی اس میں بیٹھ کر اڈے تک کا سفر طے کیا۔۔ اڈے پہنچا شمالی وزیرستان کی گاڑی نمبر پر کھڑی تھیں۔۔ گاڑی میں چند مسافروں میں بیٹھا۔۔ گاڑی مسافروں سے بھرگئی۔۔ اور روانہ ہوئی۔۔ راستے میں ایک پمپ پر گاڑی رکھی۔۔ میرے ساتھ ایک مولانا صاحب بیٹھے تھے۔۔ ان سے بات چیت ہوئی۔۔ میں نے پوچھا شمالی وزیرستان کا کتنا فاصلہ ہے۔۔ جواب ملا کے دوپہر دو یا تین بجے پہنچ جائیں گے۔۔۔ انہوں نے غور سے دیکھنے کے بعد پوچھا۔ کہاں جارہے ہو۔۔ میں نے کہا اپنے ماموں کے پاس ۔۔ وہ جان گیا تھا کے لڑکا وزیرستان کا نہیں ہے۔۔۔ انہوں نے مسکراتے ہوئے کہا کہ چہرا تو مجاہدین والا ہے۔۔۔۔ میں بھی مسکرایا اور وہ سمجھ چکے تھے تو اس بارے میں نے انکو بتا دیا۔۔ مولانا صاحب کا نام مولانا عمیر تھا اور اپنے قبیلے کے ایک مسجد کے امام تھے۔ عمر تقریباً تیس سے لے کر چالیس تک لگتی تھیں۔۔ انہوں نے کہا کے آپ ہمارے گاؤں کی تنظیم میں آئیں۔۔ میں بھی کسی تنظیم کی تلاش میں تھا اور اس سلسلے میں بہت گھبرایا ہوا تھا۔۔ میں نے بھی خوشی مسکراتے ہاں کردی۔۔۔ بلکل اُسی طرح دوپہر دو یا تین بجے ہم میرانشاہ بازار پہنچے۔۔ وہاں ظہر کی نماز ادا کی۔۔۔ اور وہیں بازار کے ایک ہوٹل میں دوپہر کا کھانا کھایا۔۔ بازار میں ہر طرف طالبان دکھائی دے رہے تھے۔۔ بڑے بال، لمبے قد، خوبصورت نوجوان۔۔۔ میں نے ایسا منظر پوری زندگی میں نہ دیکھا تھا، اس لیے میں دیکھتے ہی دیکھتے رہ گیا۔۔۔۔۔ وہاں ایک گاڑی میں بیٹھ کر مولانا صاحب کے گاؤں روانہ ہوئے۔۔۔ بیس یا تیس منٹ پر مشتمل یہ راستہ طے کرلیا۔۔ مولانا عمیر صاحب کے حجرے میں گئے۔۔۔ کچھ دیر حجرے میں ٹھہرنے کے بعد میں مولانا صاحب کے بھائی جو 25 سالہ نوجوان تھا کے ساتھ گاؤں کی منڈی گیا ۔۔۔ وہ ایک بازار کی طرح تھا جس میں بس چند دکانیں تھیں۔۔ یہ شمالی وزیرستان کا سیدگی نامی علاقہ تھا۔۔۔ اس منڈی میں مولانا کے بھائی نے پکوڑے کھلائے۔۔۔ گاؤں کے لوگوں کے ساتھ ملا۔۔ بہت مہمان نواز لوگ تھے۔۔۔ عصر اور مغرب کی نماز مولانا صاحب کی ہی مسجد میں ادا کی جو مولانا کے گھر کے بلکل ساتھ ہی تھا۔۔۔ نماز کا سلام پھیرنے کے بعد ایک بزرگ بلند آواز میں پوچھا کہ فدائی حملے کے لیے آئے ہو ۔۔۔ مجھے کافی شرم آرہی تھی اور دیمی لہجے میں جواب دیا نہیں۔۔ باقی باتیں بچوں نے بتائی۔۔۔ رات کا کھانا حجرے میں کھایا بہت شاندار چکن بنایا گیا تھا۔۔۔ اللہ مولانا صاحب کو دنیا کی ہر نعمت و رحمت سے نواز (آمین)۔۔ انہوں نے مجھے بہت عزت دی ہیں۔۔ کھانا کھایا عشاء کی نماز پڑی۔۔ ترجمہ کے بعد دوبارہ حجرے میں بیٹھنا ہوا۔۔۔ گاؤں کے چند بچے اور ایک کچھ بڑے حجرے میں آئے۔۔۔ ان میں سے ایک نے کافی ہنسایا مجھے۔۔۔ کافی دیر گپ شپ لگائی۔۔۔ رات بہت ہوگئی تو سوگئے۔۔ نیند میں خلل ڈالنے کے گھر کی یاد اور ڈرون کی آوازیں کافی تھیں۔۔۔ بہر حال صبح فجر کی نماز کے لیے اُٹھے۔۔ نماز مسجد میں پڑی۔۔۔ حجرے واپس آکر ناشتہ

کیا۔۔ناشتے کے بعد میں نے مجاہدین کے پاس جانے کی خواہش کا اظہار کیا۔۔میں نے کہا کہ اب مجھے ان سے ملوادیں۔۔۔مولانا صاحب نے کہا اتنی جلدی کیا ہے۔۔۔ایک اور دن یہاں گزار لیں۔۔۔میں نے کہا بہت شکریہ۔۔۔وہ مجھے مرکز کی طرف لے جانے لگے۔۔مرکز انکے گھر سے چند منٹ کے فاصلے پر تھا۔۔۔مرکز پہنچا تو مجھے عجیب لگا میں نے سوچا تھا کہ یہ بھی تبلیغی مراکز کی طرح بہت بڑے ہونگے۔۔۔مگر یہ تو بمشکل دس مرلے تھا۔۔ایک بڑا کمرہ ایک سٹور۔۔ایک ایک غسل خانہ اور لیٹرین ۔۔۔مرکز میں انٹر ہوتے ہی پہلی نظر عمر میدانی نامی ایک لڑکے پر پڑی۔۔صبح کا ٹائم تھا ۔۔شائید وہ چائے کے پیالے صاف کر رہا تھا۔۔۔کمرے میں داخل ہوا تو وہاں زمین تین، چار مجاہدین بیٹھے تھے۔۔۔جنکے نام یہ ہے۔خطاب، قیوم انتظار، اور باقی دو یاد نہیں کے کون تھے۔۔انکے ساتھ بیٹھنا ہوا۔۔انہوں نے امیر صاحب شاہ محمود فاروقی کو مخابرے کے زریعے بتایا کے مرکز آجائیں ۔۔ انکا گھر مرکز کے ساتھ ہی تھا ۔۔۔مرکز پہنچے سلام، دعاء کا بعد انہوں نے مجھے اپنی تنظیم میں لے لیا۔تنظیم السید کاروان کے نام سے پہچانی جاتی تھی۔۔۔امیر صاحب واپس گھر گئے۔۔قیوم جو بعد میں میرا اچھا دوست بن گیا۔۔۔اس نے میرے لیے ایک تخلص پسند کیا۔۔۔میں اپنی دفاع کے لیے وہ نام نہیں لینا چاہتا کیونکہ اکثر میں نے وہ نام استعمال کیا ہے جس سے مجھے آسانی سے پہچانا جاسکتا ہے۔۔۔وہ تخلص مجھے پسند آیا۔۔۔اور پھر مجھے اسی نام کے ساتھ پکارا جاتا تھا۔۔۔یہ تنظیم افغان جہاد سے وابستہ تھی۔۔اکثر پاکستانی مجاہدین کے ساتھ بھی انکی ملاقاتیں ہوتی تھیں۔۔۔میرانشاہ بازار میں پنجابی مجاہدین سے بھی انکے اچھے تعلقات تھے۔۔۔اکثر ہمارے مرکز ازبک و پنجابی مجاہدین بھی آتے تھے۔۔۔ہماری امیر صاحب کے بڑے بھائی کا نام شہید نور محمد حقانی رحمہ اللہ ہیں۔۔۔کہا جاتا تھا کہ پہلی بار اسامہ بن لادن رحمہ اللہ کو پاکستان لانے والی بھی آپ ہی تھے ۔۔۔آپ پر تین ڈرون حملے ہوئے۔۔مگر آپ اپنی جنگی چالوں کو استعمال کر کے وہاں سے نکل جاتے۔۔۔چند دن گزرنے کے بعد میں نے وہاں پاؤں جما لیے۔۔۔تین، چار دن بعد میں نے اپنے گھر والوں کو فون کر کے بتا دیا۔۔۔وہاں دوپہر تین، چار بجے کرکٹ کھیلتے وہاں سے واپسی کے بعد مرکز میں چائے پیتے۔۔۔صبح کا ناشتہ کبھی۔۔ چائے پراٹھ۔۔اور کبھی سوکی روٹی اور چائے۔۔پر دونوں حالت میں اللہ کے شکر گزار تھے۔۔۔اسی درمیان میں نے ایک کاروائی میں بھی حصہ لیا۔۔۔یہ چھوٹی موٹی کاروائی ایک کیمپ پر کی گئی۔۔جسکا راستہ میر علی بازار سے ٹل کی طرف جانے والی ایک سڑک سے بنتا ہے۔۔۔وہاں کسی (سکرواٹہ) نامی رہبر نے ہمیں تعاروض کروایا میں نیا تھا تو مجھے دفاع میں بٹھایا گیا۔۔۔رات 12 سے 5 ہم اس پہاڑ پر بیٹھے تھے۔۔۔ٹھنڈ سے برا حال تھا۔۔تعاروض کے بعد واپس لوٹے وہاں نماز پڑھی۔۔۔صبح کا کھانا کھانے کے بعد واپس مرکز پہنچے میں ایک ڈبل سیٹر میں پیچھے بیٹھا تھا۔۔کافی ساتھی بیٹھے تھے۔۔انکو میر علی میں چھوڑنے کے بعد جب ہمارے ساتھی نے کہا۔۔۔آگے آکر

بیٹھ جاؤ۔۔۔میں علاقے سے لطف اندوز ہونے کے لیے پیچھے ہی بیٹھا رہا۔۔۔اور تب پوری راستے میرا سر چکرایا رہا۔۔۔اور مرکز میں امیر صاحب کے سامنے یہ بات ہوئی تو باقی ساتھی ہنس رہے تھے۔۔۔اور میں نے بھی آئندہ کے لیے پیچھے اکیلے بیٹھنے سے توبہ کر لی۔۔۔وہاں ڈرون نے جینا حرام کر رکھا تھا۔۔۔ایک رات تین یا چار ڈرون پرواز کر رہے تھے۔۔۔جسکی وجہ سے ہمیں مرکز کو تالہ لگا کر۔۔امیر صاحب کے حجرے میں جانے پر مجبور ہوگئے۔۔۔رات کو مرکز کا پیرا ہوتا تھا۔۔۔عام الفاظ میں گشت یا چوکیداری۔۔۔ہر بھائی پر ایک ایک گھنٹہ آتا تھا۔۔۔یہ ایک گھنٹا پورے چوبیس گھنٹوں کے برابر لگتا۔۔۔اندھیری رات۔۔۔کبھی کبھار بارش۔۔۔کبھی کبھار اندھیرے میں اپنا ہاتھ بھی دکھائی نہیں دیتا تھا۔۔۔ایک لائیٹ بیٹری ہمارے ساتھ ہوتی تھی۔۔۔جس میں بجلی نہ ہونے کی وجہ سے ہمیشہ چارج کم ہوتا۔۔۔میں نے اپنے لیے ایک چھوٹی سے بیٹری خرید لی۔۔۔جو میرے کافی کام آتی۔۔۔ہمارے مرکز سے افغانستان کے پہاڑ صاف دکھائی دیتے۔۔۔شمالی وزیرستان ایک تعارض سے واپس آتے وقت ہمارے سامنے فوج کا ایک بہت بڑا قافلہ آیا۔ ہمارے ساتھ تحریک طالبان پاکستان کے بھی دو مجاہدین تھے، ہماری 2 غواگی گاڑیاں اور ایک ڈبل سیٹر تھے اور ہم 40 تعداد میں مجاہدین تھے۔۔۔میں ڈبل سیٹر میں تھا۔ ہمارے ساتھ ہمارے نائب امیر تھے جنہیں قاری صاحب کے نام سے بلایا جاتا تھا۔۔۔سڑک کے ساتھ چڑھائی تھیں۔۔۔فوجی قافلہ بہت بڑا تھا۔۔۔کچھ مرتدین زمین پر بھی چل رہے تھے۔۔۔ہم نے ڈبل سیٹر اور ایک غواگئ کو سڑک سے نیچے اتروا کر چرھائی کی طرف کر دی۔۔۔تب اگر فوجی کوئی حرکت کرتے تو وہ بلکل ہمارے نشانے پر تھے۔۔۔ہم چونکہ تعارض سے واپس آئے تھے۔۔۔تو ہمارے ساتھ اسلحہ کم تھا۔۔۔ہماری ایک غواگئ گاڑی جس میں ہمارے داوڑ مجاہدین کے امیر متقی بیٹھے تھے۔۔۔ہم سڑک سے سہی جگہ اترے۔۔۔متقی امیر ساحب کی گاڑی پیچھے تھیں۔۔۔تب تک اس سہی جگہ پر فوجی قافلہ پہنچ گیا۔۔۔امیر صاحب کو گاڑی سڑک سے اترنے کو کہا۔۔۔پر متقی نے انکار کر دیا۔۔۔انکار پر فوجیو نے اس پر دور سے اسلحہ تھما دیا۔۔۔ہم جس جگہ سے تماشہ کر رہے تھے وہ ایک بہترین کمین گاہ تھیں۔۔۔وہاں سے ہم فوجیوں کی بینڈ بجا سکتے تھے۔۔۔مگر اسلحے کی کمی تھی۔۔۔متقی امیر صاحب غلط راستے سے نیچے اترے۔۔۔ہم تک پہنچے تو بہت غصہ تھے۔۔۔فوجی قافلہ بہت بڑا تھا۔۔۔باقی امراء نے ہمیں اس جگہ سے ہٹنے کا کہا۔۔۔یوں ایک خطرناک جھڑپ سے بچ گئے۔۔۔بڑا خوبصورت منظر۔۔۔میں نے وہاں تقریباً 31 دن گزارے۔۔۔مجھے دشمن کے خلاف کسی بھی معرکے میں حصہ لینے کا موقع نہیں ملا ۔۔۔جس کا مجھے بہت افسوس ہے۔۔۔ان 31 دنوں کے ساتھ میرے بہت یادگار لمحے جوڑے ہوئے ہیں۔۔۔جو میں نے یہاں بیان نہیں کیے۔۔۔اللہ تعالیٰ ہم سب کو قتال پر جانے کی توفیق عطاء فرمائیں۔آمین یارب العالمین

